فَلَهُمْ اَجْرٌ غَيْرُ مَمْنُوْنٍ ۝ فَمَا يُكَذِّبُكَ بَعْدُ بِالدِّيْنِ ۝
اَلَيْسَ اللّٰهُ بِاَحْكَمِ الْحٰكِمِيْنَ ۝

مندرجہ بالا سب سورتیں پڑھنے کے بعد عاجزی سے کہے:

"اے میرے اللہ! مجھے میرے خواب میں وہ چیز دکھا دے اور میرے اس حال میں کشادگی فرما دے اور میں اپنی دعا قبول ہونے کا حال معلوم کر لوں اور اس کام کے سرانجام ہونے کی تدبیر میرے دل میں ڈال دے"۔

انشاء اللہ العزیز اسی رات کو معلوم ہو جائے گا ورنہ اسی طرح دوسری رات کو عمل کر کے سوئے اگر مطلب حاصل ہو جائے ٹھیک ہے ورنہ اسی طرح تیسری رات کو بھی کرے۔ ساتویں رات تک انشاء اللہ تعالے حل کھل جائے گا اور ساتویں رات سے آگے نہ بڑھے گا۔

(۳)

سب سے آسان استخارہ یہ ہے کہ بدھ، جمعرات اور جمعہ کی رات کو برابر عشاء کی نماز کے بعد سب کاموں سے فارغ ہو کر بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ تین سو مرتبہ پڑھ کر سورۃ اَلَمْ نَشْرَحْ مع بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ (پوری سورت پارہ ۳۰) ستر مرتبہ پڑھے:

سورۃ الم نشرح یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۝ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۝ الَّذِيْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۝ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۝ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۝ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝



اور اپنے منہ اور سینہ پر دم کرے اور اللہ تعالے سے دعا کرے کہ:

"فلاں کام میں جو ہونے والا ہے، وہ مجھ کو خواب میں یا غنودگی میں کسی آواز دینے والے کی آواز سے معلوم کراوے"۔

اس کے بعد درود شریف ایک سو مرتبہ پڑھے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَعْلُوْمٍ لَّكَ۔

انشاء اللہ تعالیٰ تینوں راتوں میں سے کسی ایک رات میں مقصد حاصل ہو جائے گا۔

(۴)

پاک کپڑے پہن کر خوشبو لگا کر باوضو اس نقش کو لکھ کر (اگر لکھنا نہ جانتا ہو تو کسی پڑھے لکھے آدمی سے لکھوا لے۔ نقش لکھنے والا باوضو ہو) سر کے نیچے رکھ کر سو رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں ہر بات کا جواب ملے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۸۸۳ | ۱ |
| ۸۸۲ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۸۸۵ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۸۸۴ |

## حصار کی ترکیب

بڑا اہم چلہ کرتے وقت یا جنات کے علاج کے وقت حصار کرنا ضروری ہے۔ حصار کی آسان ترکیب یہ ہے۔

مندرجہ ذیل سورتیں حسب ذیل ترتیب سے پڑھیں:

(۱) آیۃ الکرسی بسم اللہ کے ساتھ ایک دفعہ (پارہ ۳)

آیۃ الکرسی یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَللّٰہُ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ ۚ اَلۡحَیُّ الۡقَیُّوۡمُ ۬ۚ لَا تَاۡخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّ لَا نَوۡمٌ ؕ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَ مَا فِی الۡاَرۡضِ ؕ مَنۡ ذَا الَّذِیۡ یَشۡفَعُ عِنۡدَہٗۤ اِلَّا بِاِذۡنِہٖ ؕ یَعۡلَمُ مَا بَیۡنَ اَیۡدِیۡہِمۡ وَ مَا خَلۡفَہُمۡ ۚ وَ لَا یُحِیۡطُوۡنَ بِشَیۡءٍ مِّنۡ عِلۡمِہٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ کُرۡسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضَ ۚ وَ لَا یَـُٔوۡدُہٗ حِفۡظُہُمَا ۚ وَ ہُوَ الۡعَلِیُّ الۡعَظِیۡمُ ﴿۲۵۵﴾

(۲) سورۃ کافرون (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ۔ (پارہ ۳۰)

سورۃ کافرون یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ یٰۤاَیُّہَا الۡکٰفِرُوۡنَ ۙ لَاۤ اَعۡبُدُ مَا تَعۡبُدُوۡنَ ۙ وَ لَاۤ اَنۡتُمۡ عٰبِدُوۡنَ مَاۤ اَعۡبُدُ ۚ وَ لَاۤ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدۡتُّمۡ ۙ وَ لَاۤ اَنۡتُمۡ عٰبِدُوۡنَ مَاۤ اَعۡبُدُ ؕ لَکُمۡ دِیۡنُکُمۡ وَلِیَ دِیۡنِ ٪

(۳) سورۃ اخلاص (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ (پارہ ۳۰)

سورۃ اخلاص یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ ہُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰہُ الصَّمَدُ ۚ لَمۡ یَلِدۡ ۙ وَ لَمۡ یُوۡلَدۡ ۙ وَ لَمۡ یَکُنۡ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ٪

(۴) سورۃ فلق (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ (پارہ ۳۰) سورۃ فلق یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ الۡفَلَقِ ۙ مِنۡ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَ مِنۡ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَ مِنۡ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الۡعُقَدِ ۙ وَ مِنۡ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ٪



(۵) سورۃ الناس (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ (پارہ ۳۰)

سورۃ ناس یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِکِ النَّاسِ ۙ اِلٰہِ النَّاسِ ۙ مِنۡ شَرِّ الۡوَسۡوَاسِ ۬ۙ الۡخَنَّاسِ ۪ۙ الَّذِیۡ یُوَسۡوِسُ فِیۡ صُدُوۡرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الۡجِنَّۃِ وَ النَّاسِ ٪

مندرجہ بالا سورتیں پڑھ کر اپنے چاروں طرف پھونکے اور جسم پر دم کرے اور چاقو پر دم کرکے چاقو سے اپنے چاروں طرف خط (لائن) کھینچے۔





# عملیات

مولانا محمد مسعود صاحب
خطیب رحمانی مسجد و نائب مہتمم جامعہ قاسم العلوم ملتان

## ہر حاجت پوری ہوگی۔

پہلے دو رکعت نماز پڑھے۔ اس کے بعد رو بقبلہ ہو کر سورۃ فاتحہ اور لِلّٰہِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ سے سورۃ بقرہ آخر تک۔ آیۃ الکرسی۔ سورۃ اخلاص (قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ) إِنَّا أَنْزَلْنٰهُ پڑھے پھر کہے یَا قَدِیْمُ یَا دَائِمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا فَرْدُ یَا أَحَدُ یَا صَمَدُ اس کو دس بار پڑھے اس کے بعد جو دعا چاہے مانگے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ہر حاجت پوری ہوگی۔

## برائے حافظہ

پہلے اتوار کو اَللّٰهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ دوسرے اتوار کو اَللّٰهُ أَعْلَمُ حَیْثُ یَجْعَلُ رِسٰلَتَهٗ تیسرے اتوار کو اَللّٰهُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِهٖ چوتھے اتوار کو الٓمٓصٓ کٓهٰیٰعٓصٓ پانچویں اتوار کو یٰسٓ۔ حٰمٓ عٓسٓقٓ چھٹے اتوار کو طٰسٓمٓ الٓمٓرٰ اور ساتویں اتوار کو حٰمٓ قٓ نٓ۔ إِنَّمَا أَمْرُهٗ إِذَا أَرَادَ شَیْئًا أَنْ یَّقُوْلَ لَهٗ کُنْ فَیَکُوْنُ سات اتوار تک اس طریقے سے پلیٹ پر لکھے اور چاٹ لیا کرے بفضلہ تعالیٰ حافظہ قوی ہو جائے گا۔

## آسانی مطلب و شفاء مریض

جو شخص اسم اَللّٰهُ ہزار مرتبہ روزانہ پڑھے۔ اللہ تعالیٰ اس کا مطلب آسان فرمادیں



گے۔ کیسا ہی مشکل ہو۔

اور جس مریض کے علاج سے ڈاکٹر حکیم عاجز آچکے ہوں اس پر پڑھتا جاوے۔ اچھا ہو جائے گا۔ بشرطیکہ موت کا وقت نہ آگیا ہو۔

## قلب کی غفلت اور نسیان دور ہو

جو شخص اسم اَلرَّحْمٰنُ ہر نماز کے بعد سو بار پڑھے دل کی غفلت اور نسیان سے محفوظ ہے اور اگر اَلرَّحِیْمُ کو سو بار پڑھے قلب میں رقت اور شفقت پیدا ہو اور امر ناگوار کا اندیشہ نہ ہو۔

## ہر بیماری کے لیے

آیاتِ شفا۔ زعفران گلاب سے پلیٹ پر لکھ کر مریض کو پلائے وَیَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ ط وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ ط یَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ أَلْوَانُهٗ فِیْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ ط وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ ۰ وَإِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ یَشْفِیْنِ ۰ قُلْ هُوَ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا هُدًی وَّشِفَآءٌ ط

## گناہوں کی مغفرت کے لیے

نماز صبح کے بعد (جب سورج نکل آئے) گوشہ تنہائی میں سر بسجود ہو کر سو ایک بار پڑھے قُلْ یٰعِبَادِیَ الَّذِیْنَ أَسْرَفُوْا عَلٰی أَنْفُسِهِمْ لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ إِنَّ اللّٰهَ یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ جَمِیْعًا ط إِنَّهٗ هُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِیْمُ ط۔

## ضعف دماغ

جس شخص کا دماغ کمزور ہو روزانہ بعد نمازِ فجر یہ آیت دس مرتبہ پڑھنا مفید ہے فَفَهَّمْنٰهَا سُلَیْمٰنَ وَکُلًّا اٰتَیْنَا حُکْمًا وَّعِلْمًا وَّسَخَّرْنَا مَعَ دَاوٗدَ

اَلْجِبَالَ يُسَبِّحْنَ وَالطَّيْرَ وَكُنَّا فَاعِلِيْنَ۔

دیگر: ہر فرض نماز کے بعد گیارہ مرتبہ اسمِ باری تعالےٰ یَا قَوِیُّ پڑھا کرے۔

## نرینہ اولاد کے لئے

شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ فرماتے ہیں جس کی نرینہ اولاد نہ ہو وہ ہرن کی جھلی پر زعفران اور گلاب سے یہ آیت لکھے اور حاملہ کو پہنائے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُ يَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ كُلُّ اُنْثٰى وَمَا تَغِيْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ ط وَكُلُّ شَيْءٍ عِنْدَهٗ بِمِقْدَارٍ عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ الْكَبِيْرُ الْمُتَعَالِ ط يَا زَكَرِيَّا اِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلَامِ نِ اسْمُهٗ يَحْيٰى لَمْ نَجْعَلْ لَّهٗ مِنْ قَبْلُ سَمِيًّا ط نیز حاملہ کے پیٹ پر انگلی سے گول لکیر کھینچے اور ہر بار انگلی پھیرنے کے ساتھ یَا مَتِیْنُ کہا جاوے ستر دفعہ ایسا کرے یا اپنے شوہر سے یہ عمل کرائے۔

## برائے اولاد

رَبِّ هَبْ لِيْ مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً اِنَّكَ سَمِيْعُ الدُّعَآءِ (پارہ ۳)

جس کو اولاد سے مایوسی ہو وہ اس آیت کو کثرت سے پڑھا کرے۔ خداوندِ کریم اس دعا کی برکت سے فرزند صالح عطا فرمائے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

## اسقاطِ حمل کی حفاظت کے لئے

گیارہ تار نیلا یا سیاہ سُوت ڈیڑھ گز لمبا لے کر سُورۃ یٰسین شریف پڑھیں اور ہر مبین پر گرہ لگا کر دم کر دیں۔ اس کو حاملہ کے پیٹ پر باندھ دیں۔ اسقاطِ حمل سے محفوظ رہے گا۔ بفضلہ تعالیٰ۔



## دردِ زہ کے لئے

آیاتِ ذیل کو گڑ پر پڑھ کر کھلا دیں یا لکھ کر حاملہ کی بائیں ران میں باندھ دیں اور بعد فراغت فوراً کھول دیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۞ اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ط وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ وَاَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَتَخَلَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ۔ اَللّٰهُمَّ سَهِّلْ عَلَيْهَا الْوِلَادَةَ خَلَقَهٗ فَقَدَّرَهٗ ثُمَّ السَّبِيْلَ يَسَّرَهٗ ط

## اولادِ نرینہ کے لئے

جس کی لڑکیاں پیدا ہوتی ہوں تو یہ آیت ستر کاغذ پر لکھ کر روزانہ ایک کاغذ گولی بنا کر مٹھائی وغیرہ میں رکھ کر عورت کو کھلائیں اللہ تعالیٰ کے حکم سے لڑکا پیدا ہوگا۔

سُبْحٰنَ الَّذِيْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ كُلَّهَا مِمَّا تُنْبِتُ الْاَرْضُ وَمِنْ اَنْفُسِهِمْ وَمِمَّا لَا يَعْلَمُوْنَ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ ۞

ایضاً: سورۃ یوسف لکھ کر کوئی حرف مٹا ہوا نہ ہو تعویذ بنا کر عورت کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ لڑکا پیدا ہوگا۔

## حفاظتِ اطفال

سُورۃ بلد لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیں بیماریوں سے محفوظ رہے گا۔ ۲۔ اگر سورۃ جاثیہ لکھ کر موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں ڈال دیں تو آسیب سے محفوظ رہے گا۔ نیز رونے ڈرنے اور بدخوابی سے حفاظت میں رہے گا۔

## بچہ کا زندہ نہ رہنا

اگر بچہ زندہ نہ رہتا ہو تو ۴۱ تار نیلے سُوت کے بچہ کی ماں کے قد کے برابر لے کر اس پر اکتالیس مرتبہ سُورۃ مزمل پڑھے اور ہر مرتبہ گرہ دیتا جاوے۔ اس کے بعد عورت کی کمر میں

باندھ دے۔ اور جب بچہ پیدا ہو جائے اس دھاگے کو موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں باندھ دے اس طرح گیارہ سال دھاگوں پر سورۃ مذکور پڑھ کر بچے کے گلے میں باندھا جاتا ہے۔ جب بچہ ۱۱ سال کا ہو جائے تو ان سب گنڈوں کو کسی پاک جگہ دفن کر دے۔ بچہ زندہ رہے گا۔

## اولاد کا مطیع ہونا

اگر کسی کی اولاد نافرمان ہو تو ہر نماز کے بعد اس آیت کریمہ کو پڑھا کرے اور ذُرِّيَّتِي کی جگہ اپنے لڑکے کا نام ذہن میں رکھے رَبِّ اَصْلِحْ لِي فِي ذُرِّيَّتِي اِنِّي تُبْتُ اِلَيْكَ وَاِنِّي مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ۔

## بچہ زیادہ روتا ہو

بچے کے گلے میں یہ آیت لکھ کر ڈال دیں۔ گریہ بسیار نہ کرے گا۔ اِذْ قَالَتِ امْرَاَتُ عِمْرَانَ رَبِّ اِنِّي نَذَرْتُ لَكَ مَا فِي بَطْنِي مُحَرَّرًا فَتَقَبَّلْ مِنِّي اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ

## برائے سلامتی اولاد

جس عورت کا بچہ زندہ نہ رہتا ہو ایک نو سو اٹھ بار بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لکھ کر اس کو اپنے پاس رکھے یا گلے میں ڈال دے۔ بفضلہ تعالیٰ اولاد زندہ رہے گی۔

## دکھتی آنکھ کا علاج

قصیدہ بردہ کا یہ شعر روزانہ سات مرتبہ پڑھ کر آنکھوں پر دم کرے بفضلہ تعالیٰ آرام آجائے گا۔

كَمْ اَبْرَاَتْ وَصِبًا بِاللَّمْسِ رَاحَتُهٗ
وَاَطْلَقَتْ اَرِبًا مِنْ رِبْقَةِ اللَّمَمِ



## ناف ٹل جائے

جس شخص کی ناف ٹل جائے تو یہ آیت مبارکہ لکھ کر موم جامہ کر کے ناف کی جگہ باندھ دے۔ اِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا وَلَئِنْ زَالَتَا اِنْ اَمْسَكَهُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْ بَعْدِهٖ اِنَّهٗ كَانَ حَلِيْمًا غَفُوْرًا۔

## مسان کے لئے

جو بچہ سوکھتا جاوے موٹا نہ ہوتا ہو۔ اسی طرح بڑا آدمی سوکھتا جاوے مرض معلوم نہ ہو تو ایک ہزار تیرہ ۱۰۱۳ مرتبہ سرسوں کے تیل پر یہ آیت دم کر کے مالش کرے فَانْظُرْ اِلٰى اٰثَارِ رَحْمَتِ اللّٰهِ كَيْفَ يُحْيِي الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا اِنَّ ذٰلِكَ لَمُحْيِي الْمَوْتٰى وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

## دفع بلغم

جس شخص کو بلغمی مرض ہو سات کنکریاں لاہوری نمک کی لے ہر کنکری پر سات مرتبہ آیت الکرسی دم کرے اور ہر روز ایک کنکری نہار منہ کھائے۔ بفضلہ تعالیٰ کلی شفا پائے گا۔

## ملازمت کے لئے

اگر ملازمت نہ لگتی ہو تو مشک و زعفران سے لکھ کر موم جامہ کر کے سیدھے بازو پر باندھے بفضلہ تعالیٰ کامیابی ہوگی۔ اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ۔

## دوکان میں برکت کے لئے

بعد فراغت نماز جمعہ اس آیت کو لکھ کر دوکان میں رکھنے سے خیر و برکت ہوگی اور خوب بکری ہوگی۔ وَلَقَدْ مَكَّنّٰكُمْ فِي الْاَرْضِ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيْهَا مَعَايِشَ۔

قَلِيلًا مَّا تَشْكُرُونَ ۝

## تجارت میں برکت کے لئے

نمازِ چاشت کے بعد روزانہ سو۱۰۰ مرتبہ یَا بَاسِطُ پڑھنے سے تجارت میں برکت ہوگی۔

## رزق میں برکت کے لئے

بعد نمازِ عشاء چودہ سو چودہ ۱۴۱۴ دفعہ یَا وَهَّابُ پڑھے اوّل آخر چودہ چودہ دفعہ درود شریف پڑھے اس کے بعد ایک سو ۱۰۰ دفعہ یَا وَهَّابُ هَبْ لِيْ مِنْ نِّعْمَةِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ پڑھے۔ اولیاء اللہ نے لکھا ہے رزق میں خوب برکت ہوگی۔ بلکہ اس کی نسلیں بھی رزق سے شاد کام رہیں گی۔

## پیداوار میں برکت ہو

کسی کاغذ پر سورۃ فاتحہ لکھ کر اسے دھو کر وہ پانی کھیت یا باغ میں چھڑک دے جب مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ پر پہنچے تو اسے سات مرتبہ لکھے۔ انشاء اللہ العزیز پیداوار بہت اچھی ہوگی۔

## کھیتی میں برکت کے لئے

جب زمین میں بیج ڈالنے لگے اَعُوْذُ الخ بِسْمِ اللّٰهِ الخ پڑھ کر یہ آیت پڑھے۔ اَفَرَاَيْتُمْ مَّا تَحْرُثُوْنَ ءَ اَنْتُمْ تَزْرَعُوْنَهٗ اَمْ نَحْنُ الزّٰرِعُوْنَ بَلِ اللّٰهُ الزَّارِعُ وَالْمُنْبِتُ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّارْزُقْنَا ثَمَرَهٗ وَجَنِّبْنَا ضَرَرَهٗ وَاجْعَلْنَا مِنَ الشّٰكِرِيْنَ ۝



## باغ میں خوب پھل لگے

يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ دو ہزار ایک سو بائیس ۲۱۲۲ مرتبہ سات روز متواتر پڑھے۔ ایک ہی مجلس میں باغ میں بیٹھ کر پڑھے خوب پھل لگیں گے۔

## فتوحات کے لئے

يَا مُنْعِمُ کو ہر روز دو سو گیارہ ۲۱۱ بار پڑھے اوّل و آخر درود شریف گیارہ ۱۱ گیارہ مرتبہ پڑھے جو کام شروع کرے گا غیب سے قدرتی اسباب پیدا ہوں گے۔ انشاء اللہ تعالیٰ

## ہر بخار کے لئے

تین کاغذوں پر یہ لکھ کر روزانہ ایک کاغذ گھول کر نہار منہ پلائے یا تعویذ پہنائے قُلْنَا يَا نَارُ كُوْنِيْ بَرْدًا وَّسَلَامًا وَّسَلَامًا وَّسَلَامًا۔

## یرقان کے لئے

ایک سو ایک ۱۰۱ دفعہ یہ آیت پانی پر دم کر کے پلانا یرقان کے لئے بہت مفید ہے۔ سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝

## مرگی کے لئے

مرگی کے مریض کے سر میں یہ آیت تین بار پڑھ کر دم کرے۔ اِنَّ الَّذِيْنَ فَتَنُوا الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ ثُمَّ لَمْ يَتُوْبُوْا فَلَهُمْ عَذَابُ جَهَنَّمَ وَلَهُمْ عَذَابُ الْحَرِيْقِ ۝

## ہولِ دل کے لئے

اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَتَطْمَئِنُّ قُلُوْبُهُمْ بِذِكْرِ اللّٰهِ اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ ہر نماز کے بعد ہولِ دل کے لئے گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے۔

## ہر درد کے لئے

وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ۔ مقامِ درد پر ہاتھ رکھ کر اس آیت کو پڑھ کر تین مرتبہ دم کرے ۔

## نظرِ بد کے لیے

دو تین ہلدی کی گرہ پر تین تین مرتبہ کلمہ پڑھ کر پھونکے اور پھر آگ میں ڈال کر اس کی دھونی اس کو دے جس کو نظرِ بد لگ گئی ہو انشاء اللہ تعالیٰ اچھا ہو جائے گا ۔

اَلْاِسْلَامُ حَقٌّ وَّالْكُفْرُ بَاطِلٌ ۔

## میاں بیوی میں محبت ہو

چینی یا شہد پر ایک سو ایک مرتبہ دم کر کے زوجین کو کھلائیں ۔ نَحْنُ اَوْلِيٰٓؤُكُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِي الْاٰخِرَةِ وَلَكُمْ فِيْهَا مَا تَشْتَهِيْٓ اَنْفُسُكُمْ وَلَكُمْ فِيْهَا مَا تَدَّعُوْنَ ۔ نُزُلًا مِّنْ غَفُوْرٍ رَّحِيْمٍ ۔

## برائے حاجاتِ مشکلہ

چار رکعت نفل نماز پڑھے اوّل رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۔ وَكَذٰلِكَ نُنْجِي الْمُؤْمِنِيْنَ تک سو بار ۔ دوسری رکعت میں بعد سورۃ فاتحہ رَبِّ اَنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ سو بار ۔ تیسری رکعت میں بعد از سورۃ فاتحہ اُفَوِّضُ اَمْرِيْٓ اِلَى اللّٰهِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌۢ بِالْعِبَادِ ۔ چوتھی رکعت میں بعد از سورۃ فاتحہ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ ۔ سو مرتبہ سلام پھیرنے کے بعد سو مرتبہ رَبِّ اِنِّيْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ پڑھے بفضلہ تعالےٰ مشکل سے مشکل حاجت جو بھی ہو پوری ہو گی ۔



## برائے طلب حاجت

چودہ آیاتِ سجدہ پڑھتا جاوے اور ہر آیت پر سجدہ کرتا جاوے جب ۱۴ سجدے پورے ہو جاویں تو پندرھواں سجدہ مطلب اور حاجت کے لئے کرے اور سجدہ کی حالت میں اللہ تعالیٰ سے اپنا مطلب طلب کرے فوراً پورا ہو گا ۔ شرط یہ ہے کہ پہلے چاول شکر دودھ گھی تیار رکھے ۔ شکرانہ بچوں کو کھلائے ۔

## شیطان کو بھگانے کے لئے

آیت الکرسی ۔ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ آخر تک جو شخص ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ یہ پڑھ لے اس کے پاس شیطان نہیں آئے گا ۔ اس نے اقرار کیا ہے جو آیت الکرسی پڑھتا ہے میں اس کے پاس نہیں جاتا ۔

## قوتِ حافظہ کے لئے

سورۃ فاتحہ اکتالیس بار مع بِسْمِ اللّٰهِ الخ روزانہ بعد نمازِ عصر پڑھ کر سینہ پر دم کرے ۔

## دفعِ نسیان کے واسطے

ہر فرض نماز کے بعد تیرہ مرتبہ رَبِّ زِدْنِيْ عِلْمًا اور گیارہ مرتبہ یہ آیت پڑھے ۔ رَبِّ اشْرَحْ لِيْ صَدْرِيْ وَيَسِّرْ لِيْٓ اَمْرِيْ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِيْ يَفْقَهُوْا قَوْلِيْ اوّل آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے ۔

## دفعِ خوف کے لئے

فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا ۠ وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ۔ جس کو دشمن سے خوف ہو یا کسی اور طرح کی بلا اور مصیبت کا خوف ہو اس آیت کو کثرت سے پڑھا کرے ۔ انشاء اللہ تعالیٰ پریشانی دور ہو جائے گی ۔

## درد گردہ

سورۃ لایلٰف کھانے پر دم کرکے کھلانا درد گردہ کو بہت مفید ہے۔ نیز اگر یہ آیت مشک وزعفران سے لکھ کر جس جگہ درد ہو وہاں باندھ دی جائے۔ درد گردہ جاتا رہے گا۔

وَاَنَّ الْمَسٰجِدَ لِلّٰهِ فَلَا تَدْعُوْا مَعَ اللّٰهِ اَحَدًا ۝ وَّاَنَّهٗ لَمَّا قَامَ عَبْدُ اللّٰهِ كَادُوْا يَكُوْنُوْنَ عَلَيْهِ لِبَدًا ۝

## گردہ میں پتھری

اگر گردہ میں پتھری ہو تو یہ آیت بارش کے پانی پر اکیس دفعہ دم کرکے پلانے سے گردہ کی پتھری کو بہت مفید ہے۔ ۴۰ دن عمل کرے۔ سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ سے عَلِيْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ تک (پ ۲۷ سورۃ حدید) یہ ۶ آیات ہیں۔

## بچہ کا بولنا

اگر بچہ کی زبان نہ چلتی ہو تو سورۃ بنی اسرائیل (پارہ ۱۵) زعفران سے لکھ کر پانی سے دھو کر پلایا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ زبان چل پڑے گی۔

## بواسیر کے لئے

پیر یا جمعہ کو یہ لکھ کر کمر کو باندھیں بفضلہ تعالیٰ بواسیر ہر قسم کو آرام آجائے گا۔

يَا حَبِيْبُ مُرْكُلْ حَسَرْ يَجْ وَمَكُوْ وُپ يَا رَحِيْمُ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحٰبِهٖ اَجْمَعِيْنَ۔

## بواسیر کے واسطے

نفل کی سنتوں میں ہمیشہ کے لئے یہ سورتیں پڑھنا بواسیر کے لئے بے حد مفید ہے پہلی رکعت میں سورۃ والضحیٰ۔ الم نشرح۔ الم ترکیف اور دوسری رکعت میں



لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ۔ يٰۤاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ اور سورۃ اخلاص پڑھے۔

## خسرہ، بیر کا کڑا اور چیچک کے لئے

اگر چیچک وغیرہ کی بیماری پھیل رہی ہو تو سات عدد نیلا دھاگہ لے کر اس پر سورۃ الرحمٰن پڑھے اور ہر فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ پر دھاگے پر پھونک مار کر گرہ لگاتا جائے اور پھر اسے لڑکے کے گلے میں ڈال دیا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چیچک، خسرہ، بیر کا کڑا سے محفوظ رہے گا۔

## کیڑوں سے حفاظت

مندرجہ ذیل مدینہ منورہ کے مشہور فقہا کے نام گیہوں وغیرہ میں رکھ دے جب تک یہ کاغذ اس میں پڑا رہے گا غلہ میں کیڑا نہیں لگے گا۔ وہ نام یہ ہیں: عبداللہ، سعید، عروہ، قاسم، سعید، ابوبکر، سلیمان خارجہ رضی اللہ عنہم۔

## بچے کے حفظ کے لئے

ایک روٹی کے ٹکڑے پر باوضو جمعرات کے دن یہ آیت لکھ کر سات جمعرات تک نہار منہ وہ ٹکڑا کھلایا جاوے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلَيْسَ اللّٰهُ بِكَافٍ عَبْدَهٗ۔

## مچھروں سے حفاظت

اگر مچھروں کی کثرت ہو تو سات مرتبہ یہ آیت پانی پر دم کرکے چارپائی کے ارد گرد چھڑک دے۔ وَمَا لَنَآ اَلَّا نَتَوَكَّلَ عَلَى اللّٰهِ وَقَدْ هَدٰىنَا سُبُلَنَا ۝ وَلَنَصْبِرَنَّ عَلٰى مَآ اٰذَيْتُمُوْنَا ۝ وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُتَوَكِّلُوْنَ ۝

## چیونٹیوں سے حفاظت

اگر چیونٹیوں کی کثرت ہو تو اس آیت کو لکھ کر ان کے سوراخوں میں رکھ دے تمام چیونٹیاں اپنے سوراخوں میں واپس چلی جائیں گی۔

يَا اَيُّهَا النَّمْلُ ادْخُلُوْا مَسٰكِنَكُمْ لَا يَحْطِمَنَّكُمْ سُلَيْمٰنُ وَجُنُوْدُهٗ وَهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ط

## ولادت میں سہولت

جو عورت دردِ زہ میں مبتلا ہو یہ آیات لکھ کر بائیں ران پر باندھ دیں۔ ولادت کے بعد فوراً یہ تعویذ کھول دیں۔ اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ ۔ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ ط وَاَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَتَخَلَّتْ ۔

## حفاظتِ حمل

یہ آیت لکھ کر عورت کے گلے میں ڈال دے بفضلہ تعالیٰ اسقاطِ حمل نہ ہوگا۔ وَلَبِثُوْا فِيْ كَهْفِهِمْ ثَلٰثَ مِائَةٍ سِنِيْنَ وَازْدَادُوْا تِسْعًا قُلِ اللّٰهُ اَعْلَمُ ۔

## شوہر کو مہربان کرنے کے لئے

اگر شوہر ناراض ہو تو اکیس بار یہ آیات مٹھائی پر دم کرکے شوہر کو کھلائیں۔

وَنَزَعْنَا مَا فِيْ صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهِمُ الْاَنْهٰرُ اِنَّ اللّٰهَ لَطِيْفٌ خَبِيْرٌ ۔ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاِنَّ اللّٰهَ لَهُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ ط

## خارش کے لئے

ایک شخص کو خارش ہوگئی وہ سیدنا حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس حاضر ہوا۔ آپ نے فرمایا روزانہ صبح و شام اکیس مرتبہ ۴۱ روز یہ آیت پانی پر دم کرکے پیو۔ بفضلہ تعالیٰ اس عمل سے وہ اچھا ہوگیا۔

فَكَسَوْنَا الْعِظٰمَ لَحْمًا ثُمَّ اَنْشَاْنٰهُ خَلْقًا اٰخَرَ فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخٰلِقِيْنَ ط



## لڑکی کے رشتہ کے لئے

سورۃ احزاب کسی نیک صالح بزرگ سے لکھوا کر گھر میں رکھے بفضلِ تعالیٰ لڑکی کے لئے اچھا رشتہ مل جائے گا۔

## موتیا بند کے لئے

ہر فرض نماز کے بعد یہ آیت تین مرتبہ پڑھ کر انگلیوں پر دم کرکے آنکھوں پر پھیرتا رہے موتیا کے لئے مفید ہے۔ فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَآءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ ۔ نیز اگر کسی اللہ والے سے سورۃ یٰسین شریف سرمہ پر دم کرکے آنکھوں میں سرمہ لگاتا رہے تو انشاء اللہ تعالیٰ بحکمِ خدا موتیا جاتا رہے گا۔

## دردِ زہ کے لئے

جس عورت کو دردِ زہ ہو رہا ہو۔ مؤطا امام مالک پر ہاتھ رکھ لے انشاء اللہ العزیز فوراً ولادت ہو جائے گی۔

## اسمِ اعظم

الٓمّٓ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ حدیث شریف میں ہے کہ یہ اسمِ اعظم ہے۔

## برائے دردِ سر

اَلَمْ تَرَ اِلٰى رَبِّكَ كَيْفَ مَدَّ الظِّلَّ وَلَوْ شَآءَ لَجَعَلَهٗ سَاكِنًا ثُمَّ جَعَلْنَا الشَّمْسَ عَلَيْهِ دَلِيْلًا ثُمَّ قَبَضْنٰهُ اِلَيْنَا قَبْضًا يَّسِيْرًا (پ ۱۹)

اس آیت مبارکہ کو جمعۃ الوداع والے دن لکھ کر دردِ سر کے لئے باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد جاتا رہے گا۔ (مجرب ہے)۔

## دردِ شقیقہ

نصف سر کے درد کے لئے دس بار سورۃ فاتحہ، دس بار سورۃ کافرون پڑھ کر دم کرے۔

## کان کے درد کے لئے

تین بار اسم باری تعالیٰ یَا سَمِیْعُ پڑھ کر روئی پر دم کر کے کان میں رکھے انشاء اللہ تعالیٰ درد کو آرام آجائے گا۔

## دردِ دندان کیلئے

سورۃ اَلَمْ نَشْرَحْ نو ۹ بار پڑھ کر دانت پر دم کرے انشاء اللہ آرام آجائے گا۔

## برائے دردِ شکم

سات بار سورۃ اَلَمْ نَشْرَحْ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائے اور سات دفعہ سورۃ فاتحہ الحمد شریف پڑھ کر پیٹ پر دم کرے۔

## برائے حُبّ

اس آیت کو ایک ۱۰۳ سو تین بار پڑھ کر نمک پر دم کر کے مطلوب کو کسی طریقے سے کھلادیں طالب کو مطلوب مل جائے گا۔ اوّل و آخر تین بار درود شریف پڑھیں۔ جائز کام کے لئے استعمال میں لاویں۔ عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّجْعَلَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ الَّذِيْنَ عَادَيْتُمْ مِّنْهُمْ مَّوَدَّةً ۗ وَاللّٰهُ قَدِيْرٌ ۗ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ

## ژالہ باری کے لئے

اگر ژالہ باری زیادہ ہو یا خطرہ ہو تو اسم ذات اَللّٰهُ انگلی سے ابر کی طرف لکھے اور آیت الکرسی تین بار پڑھ کر بادل کی طرف پھونک دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ژالہ باری سے نجات ہو جائے گی۔ نقصان نہ ہوگا۔

## پھوڑا پھنسی ورم کے لئے

پاک مٹی پر تین دفعہ یہ دعا پڑھ کر تھوک دیں۔ یہ مٹی تکلیف کی جگہ پر روزانہ تین مرتبہ



ملے یا اس کے آس پاس ملے۔ بِسْمِ اللّٰهِ بِتُرْبَةِ اَرْضِنَا بِرِيْقَةِ بَعْضِنَا لِيُشْفٰى سَقِيْمُنَا بِاِذْنِ رَبِّنَا۔

## برائے ادائیگی قرض

قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ (پ۳) یہ آیت پڑھتا ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ قرض بہت جلد اتر جائے گا۔

## ادائیگی قرض

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْهَمِّ وَالْحُزْنِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْجُبْنِ وَالْبُخْلِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ غَلَبَةِ الدَّيْنِ وَقَهْرِ الرِّجَالِ۔ اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ

## قرض کی ادائیگی

سورۃ مزمل ہر روز ۴۰ مرتبہ صبح کی نماز کے بعد پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ فوراً قرض کی ادائیگی کی کوئی سبیل پیدا ہو جائے گی۔

## کشائشِ رزق کے لئے

سورۃ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ کی تلاوت چوتھائی قرآن مجید کی تلاوت کے برابر ہے اگر کوئی شخص بعد نماز صبح ۲۱ بار بعد نماز ظہر ۲۲ بار بعد نماز عصر ۲۳ بار بعد نماز مغرب ۲۴ بار اور بعد نماز عشاء ۲۵ بار پڑھے۔ اوّل و آخر اسی قدر درود شریف پڑھے۔ رزق میں فراخی ہوگی۔ خوشحال رہے گا۔ کسی کا محتاج نہ ہوگا۔ کاروبار میں برکت ہوگی۔

## مالدار ہونے کے لئے

وَلَقَدْ مَكَّنّٰكُمْ فِي الْاَرْضِ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيْهَا مَعَايِشَ قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ۝ (پ۸) ہر جمعہ کے بعد یہ آیت کاغذ پر لکھ کر کنویں میں ڈالتا جاوے۔ امید قوی ہے اس عمل سے انشاء اللہ تعالیٰ غنی و تونگر ہو جائے گا۔

## فراخیٔ رزق

بعض مشائخ نے فرمایا ہے جو شخص دو رکعت نماز پڑھے اول رکعت میں اکیس ۲۱ بار سورۂ مزمل پڑھے۔ دوسری رکعت میں ۲۰ بار پڑھے۔ اس کی روزی میں برکت ہوگی اور ہمیشہ خوشحال رہے گا۔ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی فرماتے ہیں فراخیٔ رزق کے لئے یَا مُغْنِيُ گیارہ ۱۱۰۰ سو مرتبہ روزانہ پڑھے اور چالیس ۴۰ بار سورۂ مزمل پڑھے۔ اسی طرح بعد نماز مغرب سورۂ واقعہ پڑھے۔ فاقہ کبھی نہ ہوگا۔

## دشمن سے حفاظت

اگر اس آیت کو پڑھ کر اپنے ہاتھ پر دم کر کے پورے بدن پر پھیرے تو دشمن سے محفوظ رہے گا اگر دشمنوں کے ہجوم سے بھی گذر جائے تو وہ اس کو نہیں دیکھ سکیں گے لَا تُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ وَهُوَ يُدْرِكُ الْاَبْصَارَ ۚ وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ ۝ نیز سورۂ طٰہٰ یا سورۂ نازعات پڑھتا رہے تو دشمنوں سے محفوظ رہے گا۔

## دشمن سے بچاؤ

حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝

**فائدہ** قطب وقت شیخ ابو الحسن شاذلی قدس سرہ فرماتے ہیں کہ یہ دعا دس دس مرتبہ بعد نماز صبح اور مغرب کے پڑھنے والا جباروں قہاروں دشمنوں اور مخالفوں کی حفاظت میں رہے گا۔ اور یہ دعا حفاظت و نگہداشت کے باب میں تریاق ہے۔



## دفعِ دشمن کے لئے

چاند کی ابتدائی تاریخوں میں سورۂ اخلاص یعنی قُلْ هُوَ اللّٰهُ شریف ایک ہزار ۱۰۰۰ بار پڑھے اول و آخر سو ۱۰۰ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ دشمن بھاگ جائے گا۔

## ہر مشکل کی آسانی کے لئے

ہر روز بارہ سو ۱۲۰۰ دفعہ مسلسل پڑھے اس کے بعد دعا کیا کرے يَا بَدِيْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَيْرِ يَا بَدِيْعُ دشمن سے حفاظت کے لئے بِالْخَيْرِ کی جگہ بِالْقَهْرِ اور بیمار کی شفاء کے لئے بِالْخَيْرِ کی جگہ بِالشِّفَاءِ پڑھے۔

## ہیضہ سے حفاظت کے لئے

ہر قسم کی وبا و طاعون وغیرہ ایسے دنوں میں جو چیز کھاویں پیویں پہلے تین بار اِنَّا اَنْزَلْنٰهُ (سورۃ القدر) پوری پڑھ کر دم کر لیا کریں۔ جس کو ہیضہ ہو جائے اس کو ہر کسی چیز پر دم کر کے کھلاویں پلاویں انشاءاللہ تعالیٰ جلد شفاء ہوگی۔

## گمشدہ چیز مل جائے

جس کی کوئی چیز گم ہو جائے وہ یَا حَفِیْظُ ایک سو انیس ۱۱۹ بار بدون زیادتی و کمی پڑھے۔ اس کے پڑھنے کے بعد یہ آیت ۱۱۹ بار پڑھے يٰبُنَيَّ اِنَّهَآ اِنْ تَكُ مِثْقَالَ حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ فَتَكُنْ فِيْ صَخْرَةٍ اَوْ فِي السَّمٰوٰتِ اَوْ فِي الْاَرْضِ يَاْتِ بِهَا اللّٰهُ ۭ اِنَّ اللّٰهَ لَطِيْفٌ خَبِيْرٌ ۝ تو حق تعالیٰ اس کی گم ہوئی چیز کو واپس لائیں گے۔

## گمشدہ کا ملنا

لڑکا گم ہو جائے یا اور کوئی چیز گم ہو جائے تو مندرجہ درود شریف لکھ کر درخت پر لٹکائے انشاءاللہ تعالیٰ مل جائے گا۔

اللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ اَلْفَ اَلْفِ مَرَّۃٍ وَّاَلْفَ اَلْفِ ذَرَّۃٍ مع بسم اللہ لکھے ۔

## گمشدہ مل جائے

یہ آیت بار بار پڑھیں اور گمشدہ چیز تلاش کریں بفضلہٖ تعالیٰ مل جائے گی بِسْمِ اللّٰہِ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رٰجِعُوْنَ

## ہر برائی سے حفاظت

اگر بعد سلام جمعہ الحمد شریف اور سورۂ اخلاص اور سات سات مرتبہ پڑھے تو اگلے جمعہ تک ہر برائی سے محفوظ رہے ۔

## دفع سحر کے لئے

فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰی مَا جِئْتُمْ بِہِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰہَ سَیُبْطِلُہٗ اِنَّ اللّٰہَ لَا یُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِیْنَ وَیُحِقُّ اللّٰہُ الْحَقَّ بِکَلِمٰتِہٖ وَلَوْ کَرِہَ الْمُجْرِمُوْنَ ۔ جس پر کسی نے جادو اور سحر کیا ہو ان آیات کو لکھ کر گلے میں ڈالے یا تشتری پر لکھ کر پلاوے ۔ انشاء اللہ تعالیٰ صحت یابی ہوگی ۔

## برائے مسحور و مریض لاعلاج

جس پر جادو کا اثر ہو یا جس نے اطباء کو عاجز کر دیا ہو چینی کے سفید برتن پر یہ اسم ۴۰ چالیس دن تک لکھ کر پلا دیں ۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفاء یاب ہو جائے گا ۔

لَا حَیُّ حِیْنَ لَا حَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَۃِ مُلْکِہٖ وَبَقَآئِہٖ ۔

## چوہوں سے کھیت کی حفاظت

تین بار سورۂ یٰسین شریف پڑھ کر ریت پر دم کر کے کھیت میں ڈال دے ۔ دیگر ایک سو بار



یہ آیت ایک مٹکا پانی پر دم کر کے کھیت میں ڈال دے چوہے کھیت سے بھاگ جائیں گے ۔ فَلَمَّا تَجَلّٰی رَبُّہٗ لِلْجَبَلِ جَعَلَہٗ دَکًّا وَّخَرَّ مُوْسٰی صَعِقًا ۔

## سانپ بچھو سے حفاظت

جو شخص روزانہ صبح و شام سَلٰمٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعٰلَمِیْنَ ۔ اِنَّا کَذٰلِکَ نَجْزِی الْمُحْسِنِیْنَ اِنَّہٗ مِنْ عِبَادِنَا الْمُؤْمِنِیْنَ پڑھ لیا کرے وہ سانپ اور بچھو اور ہر موذی جانور کے شر سے محفوظ رہے گا ۔

## سانپ اور بچھو کا ڈسنا

اگر کسی کو سانپ یا بچھو نے ڈس لیا ہو اگر وہ فوراً یہ دعا پڑھ لے انشاء اللہ تعالیٰ سانپ کا زہر اثر نہ کرے گا ۔ نُوْدِیَ اَنْ بُوْرِکَ مَنْ فِی النَّارِ وَمَنْ حَوْلَہَا وَسُبْحٰنَ اللّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۔

## زہریلے جانور کا زہر ختم کرنا

اگر کسی کو زہریلے جانور مثلاً سانپ وغیرہ نے کاٹ لیا ہو تو جس جگہ کاٹا ہو اس کے اردگرد انگلی گھماتے ہوئے یہ آیت سات مرتبہ ایک سانس میں پڑھ کر دم کرے ۔ انشاء اللہ تعالیٰ زہر ختم ہو جائے گا ۔ وَاِذَا بَطَشْتُمْ بَطَشْتُمْ جَبَّارِیْنَ ۔

## دفع قلت نوم

جس کو نیند نہ آتی ہو وہ سوتے وقت یہ آیت پڑھے ۔ اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ یٰٓاَیُّہَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا ۔

## حفاظت سفر اور سواری

مسافر سفر کی حالت میں اور سواری پر سوار ہوتے وقت پڑھے ۔ بحکم خدا بخیر و عافیت

اللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ اَلْفَ اَلْفِ مَرَّةٍ وَّاَلْفَ اَلْفِ ذَرَّةٍ مع بسم اللہ لکھے۔

## گمشدہ مل جائے

یہ آیت بار بار پڑھیں اور گمشدہ چیز تلاش کریں بفضلہ تعالیٰ مل جائے گی بِسْمِ اللّٰہِ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رٰجِعُوْنَ

## ہر برائی سے حفاظت

اگر بعد سلام جمعہ الحمد شریف اور سورۃ اخلاص اور سات سات مرتبہ پڑھے تو اگلے جمعہ تک ہر برائی سے محفوظ رہے۔

## دفع سحر کے لئے

فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰی مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ۔ جس پر کسی نے جادو اور سحر کیا ہو ان آیات کو لکھ کر گلے میں ڈالے یا تشتری پر لکھ کر پلادے۔ انشاء اللہ تعالیٰ صحت یابی ہوگی۔

## برائے مسحور و مریض کا علاج

جس پر جادو کا اثر ہو یا جس نے اطباء کو عاجز کردیا ہو چینی کے سفید برتن پر یہ اسم ۴۰ چالیس دن تک لکھ کر پلاویں۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفاء یاب ہوجائے گا۔

لَا حَیُّ حِیْنَ لَا حَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَةِ مُلْکِہٖ وَبَقَآئِہٖ۔

## چوہوں سے کھیت کی حفاظت

تین بار سورۃ یٰسین شریف پڑھ کر ریت پر دم کر کے کھیت میں ڈال دے۔ دیگر ایک تولہ



یہ آیت ایک مٹکا پانی پر دم کر کے کھیت میں ڈال دے چوہے کھیت سے بھاگ جائیں گے۔ فَلَمَّا تَجَلّٰی رَبُّهٗ لِلْجَبَلِ جَعَلَهٗ دَكًّا وَّخَرَّ مُوْسٰی صَعِقًا۔

## سانپ بچھو سے حفاظت

جو شخص روزانہ صبح و شام سَلٰمٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعٰلَمِیْنَ۔ اِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِی الْمُحْسِنِیْنَ اِنَّهٗ مِنْ عِبَادِنَا الْمُؤْمِنِیْنَ پڑھ لیا کرے وہ سانپ اور بچھو اور ہر موذی جانور کے شر سے محفوظ رہے گا۔

## سانپ اور بچھو کا ڈسنا

اگر کسی کو سانپ یا بچھو نے ڈس لیا ہو اگر وہ فوراً یہ دعا پڑھ لے انشاء اللہ تعالیٰ سانپ کا زہر اثر نہ کرے گا۔ نُوْدِیَ اَنْۢ بُوْرِكَ مَنْ فِی النَّارِ وَمَنْ حَوْلَهَا وَسُبْحٰنَ اللّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔

## زہریلے جانور کا زہر ختم کرنا

اگر کسی کو زہریلے جانور مثلاً سانپ وغیرہ نے کاٹ لیا ہو تو جس جگہ کاٹا ہو اس کے اردگرد انگلی گھماتے ہوئے یہ آیت سات مرتبہ ایک سانس میں پڑھ کر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ زہر ختم ہوجائے گا۔ وَاِذَا بَطَشْتُمْ بَطَشْتُمْ جَبَّارِیْنَ۔

## دفع قلت نوم

جس کو نیند نہ آتی ہو وہ سوتے وقت یہ آیت پڑھے۔ اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِيِّ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا۔

## حفاظت سفر اور سواری

مسافر سفر کی حالت میں اور سواری پر سوار ہوتے وقت پڑھے۔ بحکم خدا بخیر و عافیت

سفر سے واپس ہوگا۔ اول بِسْمِ اللّٰہِ پھر اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اَللّٰہُ اَکْبَرُ تین مرتبہ پڑھے اس کے بعد سُبْحٰنَ الَّذِیْ سَخَّرَ لَنَا ھٰذَا وَمَا کُنَّا لَہٗ مُقْرِنِیْنَ وَاِنَّآ اِلٰی رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُوْنَ پڑھے۔ سفر میں یہ دعا بھی پڑھتا رہے اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الصَّاحِبُ فِی السَّفَرِ وَالْخَلِیْفَۃُ فِی الْاَھْلِ وَالْمَالِ وَالْوَلَدِ

## چوروں سے حفاظت

جو شخص یہ آیت اکثر اوقات گھر میں پڑھتا ہے، چور نقصان نہ کر سکے گا۔ قُلِ ادْعُوا اللّٰہَ اَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ ط اَیًّا مَّا تَدْعُوْا فَلَہُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی وَلَا تَجْھَرْ بِصَلَاتِکَ وَلَا تُخَافِتْ بِھَا وَابْتَغِ بَیْنَ ذٰلِکَ سَبِیْلًا وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ لَمْ یَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ یَکُنْ لَّہٗ شَرِیْکٌ فِی الْمُلْکِ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ وَلِیٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَکَبِّرْہُ تَکْبِیْرًا ہ

## دوکان کی آمدنی بڑھے

کسی بزرگ صالح کے کُرتہ کے ٹکڑے پر یہ آیت لکھ کر دوکان اور کارخانہ میں لٹکا دے۔
اِنَّ الْفَضْلَ بِیَدِ اللّٰہِ یُؤْتِیْہِ مَنْ یَّشَآءُ وَاللّٰہُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ

## آدھے سر کے درد کے لئے

درد شقیقہ اگر ہو جائے تو درد کی جگہ پکڑ کر یا ہاتھ رکھ کر تین مرتبہ دم کرے۔
بِسْمِ اللّٰہِ خَیْرِ الْاَسْمَآءِ رَبِّ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ہ

## دُودھ بڑھانے کے لئے

یہ آیت سات بار نمک پر دم کر کے ان کو کھلائے یا لسی میں ڈال کر پلائے۔ دودھ زیادہ



دے گی۔ مَثَلُ الَّذِیْنَ یُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَھُمْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ کَمَثَلِ حَبَّۃٍ اَنْۢبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِیْ کُلِّ سُنْۢبُلَۃٍ مِّائَۃُ حَبَّۃٍ ط وَاللّٰہُ یُضٰعِفُ لِمَنْ یَّشَآءُ وَاللّٰہُ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ ہ دانہ آٹے میں ملا کر بھینس گائے کو کھلائے تو دودھ زیادہ دے گی۔

## باری کے بخار کے لئے

بخار ہونے سے پہلے یہ آیت لکھ کر پہناوے یا ماتھے پر لگاوے وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِہِ الرُّسُلُ ط

## مقدمہ میں کامیابی کے لئے

جب حاکم کے سامنے جاوے وَاللّٰہُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰی مَا تَصِفُوْنَ ط کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر اور شہادت کی انگلی پر دم کر کے ماتھے پر الف کھینچ لے اور حاکم پر دم کر دے۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# وظائف و عملیات

حضرت مولانا شفیق الرحمٰن صاحب درخواستی مدظلہ

## محبت الٰہی پیدا کرنے و قرب خداوندی حاصل کرنے کے لئے

(۱) صبح و شام سات سات مرتبہ یہ تین۳ سورتیں پڑھیں۔ ایک سورۃ فاتحہ، دوسری سورۃ اخلاص، تیسری سورۃ الم نشرح، اول و آخر سات بار درود شریف پڑھیں۔

(۲) نمازِ عشاء کے بعد اکیس۲۱ مرتبہ دونوں شعر پڑھیں:

مرا شرمساری ز روئے تو بس — دگر شرمسارم مکن پیش کس

تڑپنے پھڑکنے کی توفیق دے — دلِ مرتضیٰؓ سوزِ صدیقؓ دے

## محبتِ رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) پیدا کرنے و قربِ رسولؐ حاصل کرنے کے لئے

(۱) صبح و شام سات سات بار یہ دو۲ سورتیں پڑھیں۔ ایک سورۂ کوثر دوسری سورۃ و الضحیٰ اول و آخر سات سات مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

(۲) روزانہ ایک تسبیح درود شریف پڑھیں۔

## انابت الی اللہ کے لئے

اگر کسی کا دل اللہ تعالیٰ کی طرف مائل نہ ہو تو اس ورد کے پڑھنے سے انابت الی اللہ ہوگی اور دل اللہ تعالیٰ کی طرف مائل ہوگا۔

سُبْحَانَ مَنْ یَّرَانِیْ، سُبْحَانَ مَنْ یَّسْمَعُ کَلَامِیْ، سُبْحَانَ مَنْ یَّذْکُرُنِیْ وَلَا یَنْسَانِیْ۔

(پاک ہے وہ اللہ جو مجھے دیکھ رہا ہے۔ پاک ہے وہ اللہ جو میری بات سن رہا ہے، پاک ہے وہ اللہ جو مجھے یاد رکھتا ہے اور مجھے بھلاتا نہیں)۔



(۲) روزانہ سو۱۰۰ مرتبہ ورد پڑھے یَا ھُوَ یَا مَنْ لَّا ھُوَ اِلَّا ھُوَ اس کا مضمون اپنے دل میں پختہ کرے کہ سب کے لئے فنا ہے ایک اللہ کے لئے بقا ہے۔

(۳) روزانہ ایک تسبیح اس ورد کی پڑھے اَللّٰہُ حَاضِرِیْ اَللّٰہُ نَاظِرِیْ اَللّٰہُ نَاصِرِیْ اَللّٰہُ مَعِیْ اور اس کے معنیٰ کا تصور کرے کہ اللہ میرے پاس موجود ہے اور اللہ مجھ کو دیکھ رہا ہے اور اللہ میرا مددگار ہے اور اللہ میرے ساتھ ہے۔

## شیطانی وساوس سے بچنے کے لئے

(۱) نماز یا کوئی نیک کام کریں۔ اس سے پہلے یہ دعا تین۳ مرتبہ پڑھیں۔ اول و آخر ایک مرتبہ درود شریف رَبِّ اَعُوْذُ بِکَ مِنْ ھَمَزَاتِ الشَّیَاطِیْنِ اَعُوْذُ بِکَ رَبِّ اَنْ یَّحْضُرُوْنَ۔ (ترجمہ: اے رب میرا میں تیرے ساتھ پناہ مانگتا ہوں اے رب میرا اس سے کہ یہ شیاطین حاضر ہوں) اور کثرت سے اس دعا کو پڑھیں۔

(۲) حسب ذیل اس آیت کو پانی پر دم کریں اور پلائیں تو وساوس اور خیالاتِ فاسدہ دفع ہوں گے۔ وَاِذَا قَرَأْتَ الْقُرْاٰنَ جَعَلْنَا بَیْنَکَ وَبَیْنَ الَّذِیْنَ لَا یُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَۃِ حِجَابًا مَّسْتُوْرًا ۝

ترجمہ: اور جس وقت پڑھتا ہے تو قرآن کو کر دیتے ہیں ہم درمیان تیرے اور درمیان ان لوگوں کے کہ نہیں ایمان لاتے ساتھ آخرت کے پردا چھپا ہوا۔

## گناہوں کی معافی کے لئے

(۱) صلوٰۃ التسبیح پڑھیں چار۴ رکعت نفل کی نیت کریں۔ پہلی رکعت میں ثناء و فاتحہ و سورت پڑھنے کے بعد پندرہ۱۵ مرتبہ پڑھیں سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ پھر رکوع کرے سُبْحَانَ رَبِّیَ الْعَظِیْمِ تین۳ مرتبہ کہے، پھر دس۱۰ مرتبہ وہی تسبیح پڑھے پھر قومہ میں وہی تسبیح دس۱۰ مرتبہ پڑھے پھر سجدہ میں جائے سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی تین۳ مرتبہ کہے پھر وہی تسبیح دس۱۰ مرتبہ پڑھے، پھر سجدہ سے جلسہ میں جائے پھر وہی تسبیح دس۱۰ مرتبہ پڑھے، پھر دوسرے سجدہ میں اس طرح دس۱۰ مرتبہ

پڑھے، پھر دوسرے سجدہ سے اٹھ کر دس مرتبہ تسبیح پڑھ کر اٹھے، یہ پچھتر مرتبہ ہے۔ ہر رکعت میں اس طرح کرے۔ حضور صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے حضرت عباسؓ کو کہا کہ روزانہ پڑھیں یا ہفتہ میں ایک بار یا مہینہ میں ایک بار یا سال میں ایک بار یا کم از کم عمر میں ایک مرتبہ، اس سے گناہ معاف ہوتے ہیں (یعنی اگلے پچھلے سب گناہ)۔

(۲) بخاری شریف میں حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص دن کو سو بار پڑھے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۝

(ترجمہ: خدا کے سوا کوئی معبود نہیں وہ اکیلا عبادت کے لائق ہے، اس کا کوئی شریک نہیں، اسی کے لئے بادشاہی ہے اور اسی کے لئے تعریف ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔)

اس کو دس غلام آزاد کرنے کے برابر ثواب ملے گا اور سو نیکیاں لکھی جائیں گی اور سو گناہ معاف ہوں گے اور شام تک شیطان کے اثر سے محفوظ رہے گا۔ اور خاتمہ ایمان پر ہوگا۔

(۳) بخاری شریف میں حضرت ابو ھریرہؓ سے روایت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا کہ جو دن میں ایک سو بار پڑھے سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ (ترجمہ: اللہ کے لئے پاکیزگی ہے اور اسی کے لئے تعریف ہے) تو اس کے گناہ معاف ہوں اگرچہ سمندر کی جھاگ کے برابر ہوں۔

## حُبِّ جاہ و حبِ مال کا علاج

اگر انسان یہ چاہے کہ مجھے دین کا شوق ہو اور عزت و شہرت اور ذاتی وجاہت کا خیال ختم ہو اور مال کی محبت بھی ختم ہو تو اس کے لئے صبح و شام تین مرتبہ سورۃ تکاثر پڑھیں اول و آخر درود شریف پڑھیں۔ گناہوں سے بچنے کے لئے خصوصاً زنا، لواطت حرام سے بچنے کے لئے یَا صَمَدُ مِنْ غَیْرِ شِبْہٍ فَلَا شَیْءَ کَمِثْلِہٖ۔ تین دن روزہ رکھے اور روزانہ ایک ہزار بار اس کو پڑھے۔



## زیارت رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے لئے

(۱) جمعرات غسل کر کے پاک و صاف کپڑے پہنے اور خوشبو لگائے پھر بعد نماز عشاء دو رکعت نفل پڑھے، ہر رکعت میں فاتحہ کے بعد پچیس ۲۵ مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے۔ پھر سلام کے بعد ایک ہزار مرتبہ درودِ قادری پڑھے وہ یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں حضور صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی زیارت نصیب ہوگی۔

جمعرات کو بعد نماز عشاء دو رکعت نفل پڑھ کر پھر درج ذیل درود شریف ایک سو ایک بار پڑھیں وہ یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا اَمَرْتَنَا اَنْ نُّصَلِّیَ عَلَیْہِ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا ھُوَ اَھْلُہٗ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی رُوْحِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَرْوَاحِ وَعَلٰی جَسَدِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَجْسَادِ وَعَلٰی قَبْرِہٖ فِی الْقُبُوْرِ۔

(۳) جمعرات غسل کر کے خوشبو لگائے اور دو رکعت نفل پڑھے۔ سلام کے بعد ایک ہزار ۱۰۰۰ مرتبہ سورۃ کوثر اور ایک ہزار ۱۰۰۰ مرتبہ درودِ قادری پڑھیں۔

## زیارت والدین کے لئے

اگر کسی کے والدین فوت ہو گئے ہیں اور وہ ان کو خواب میں زیارت کرنے کا ارادہ رکھتا ہے تو رات کو سوتے وقت سات مرتبہ سورۃ یٰسین پڑھ کر ان کو ایصالِ ثواب کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں زیارت ہوگی۔

## استخارہ کا طریقہ

ہر کام میں استخارہ کرنا باعثِ خیر و برکت ہوتا ہے۔ تین ۳ رات استخارہ کرے، بدھ کی رات تا جمعہ کی رات تک، انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں رہنمائی ہوگی اور حقیقت حال ظاہر ہو جائے گی۔

(۱) حدیث میں مسنون استخارہ کا طریقہ یہ ہے کہ دو رکعت نفل پڑھے اس کے بعد یہ دعا پڑھے:

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِیْرُکَ بِعِلْمِکَ وَاَسْتَقْدِرُکَ بِقُدْرَتِکَ وَاَسْئَلُکَ مِنْ فَضْلِکَ الْعَظِیْمِ فَاِنَّکَ تَقْدِرُ وَلَا اَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ اَللّٰھُمَّ اِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ فَاقْدُرْہُ وَیَسِّرْہُ لِیْ ثُمَّ بَارِکْ لِیْ فِیْہِ وَاِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ فَاصْرِفْہُ عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْہُ فَاقْدِرْ لِیَ الْخَیْرَ حَیْثُ کَانَ ثُمَّ اَرْضِنِیْ بِہٖ

اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ پر جب پہنچے تو اپنے کام کا خیال و تصور کرے اس کے بعد یَا عَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ یَا خَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ کا ورد کرتے ہوئے دائیں کروٹ پر قبلہ رخ ہو کر سو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں حقیقت کھل جائے گی اور اگر کچھ نہ دیکھے تو جب اٹھے جو بات دل میں مضبوطی سے آئے اس پر عمل کرے

(۲) سونے کے وقت اکیس[۲۱] بار سورۃ الم نشرح پڑھے، حقیقت حال کا علم ہو جائے گا۔

(۳) ایک سو[۱۰۰] ایک بار سُبْحٰنَکَ لَا عِلْمَ لَنَا اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا اِنَّکَ اَنْتَ الْعَلِیْمُ الْحَکِیْمُ پڑھ کر سو جائے۔

## مرض معلوم کرنے کا طریقہ

(۱) مریض کی پہنی ہوئی قمیض جو اس کے بدن پر تھی اس کو پیمائش کر لیں، پھر تین بار سورۃ فاتحہ، تین[۳] بار آیۃ الکرسی، ایک بار سورۃ صٰفّٰت تا لازب ایک بار، سورۃ جن تا شططاً ایک بار، سورۃ طارق پھر آخری چہار قل یعنی سورۃ کافرون و اخلاص و فلق و ناس تین[۳] تین[۳] بار پڑھیں۔ اور

سُبْحٰنَکَ لَا عِلْمَ لَنَا اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا اِنَّکَ اَنْتَ الْعَلِیْمُ الْحَکِیْمُ۔ تین بار پڑھیں اول و آخر[۳] تین[۳] تین بار درود شریف پڑھیں اور اس قمیض پر دم کر دیں پھر اس کی پیمائش کریں اگر مقدار بڑھ جائے تو آسیب ہے اور اگر کم ہو جائے تو سحر ہے اور اگر برابر ہو تو مرض جسمانی ہے پھر اس کے مطابق اس کو تعویذ دیں۔



(۲) اگر وقت کی گنجائش نہ ہو تو اس مریض کی مستعمل قمیض پر گیارہ مرتبہ سُبْحٰنَ رَبِّکَ رَبِّ الْعِزَّۃِ عَمَّا یَصِفُوْنَ وَسَلٰمٌ عَلَی الْمُرْسَلِیْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ پڑھ کر دم کریں اور حسب سابق قمیص کی پیمائش کے بعد دوبارہ پیمائش کر کے تینوں صورتیں دیکھیں اور اس کے مطابق عمل کریں۔

## تسخیر عوام کے لئے

(۱) سورۃ قریش سحری کے وقت ایک سو[۱۰۰] بار یا بعد نماز مغرب یا بعد نماز فجر ایک سو بار اور بعد نماز مغرب ایک سو[۱۰۰] بار یا ہر نماز کے بعد اکیس[۲۱] بار پڑھیں مگر دوام ہمیشگی ہو ناغہ نہ ہو۔

(۲) وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰہُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ وَمَآ اَرْسَلْنٰکَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِیْرًا ○ قطب ستارہ کی طرف منہ کر کے کھڑے ہو کر دایاں پاؤں بائیں پاؤں پر رکھ کر مونٹھ سفید کے گیارہ[۱۱] دانے، جو ایک رنگ کے ہوں، ان میں سے ہر دانہ پر گیارہ گیارہ[۱۱] مرتبہ مذکورہ آیت پڑھیں، پھر ان دانوں کو مٹی کے برتن میں رکھ کر اپنے مکان میں دفن کر دیں پھر اس آیت کو سوا لاکھ مرتبہ پڑھیں اس کا ثواب حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی روح مبارک کو بخشیں پھر روزانہ مقدار معین کر کے پڑھیں کم از کم ایک تسبیح پڑھیں اور اس کے ساتھ ۱۱۱۱ گیارہ سو گیارہ مرتبہ یَا مُغْنِیُّ یَا بَاسِطُ پڑھیں جب کہ خلقت خدا رجوع کرے تو خوش اخلاقی سے پیش آئے اور طعام ولباس سے مال سے ان کو فائدہ پہنچائیں، مال کو جمع نہ کریں اور حرام جگہ خرچ نہ کریں۔

(۳) وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَیْمٰنَ وَاَلْقَیْنَا عَلٰی کُرْسِیِّہٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ اس آیت کو ۷۸۶ مرتبہ پڑھ کر زکوٰۃ ادا کرے پھر جب چاہے اس کو روغن چنبیلی پر دم کرے جس کو سنگھا دے وہ مسخر ہوگا۔

(۴) یَا وَدُوْدُ یَا لَطِیْفُ گیارہ تسبیح پڑھیں اول و آخر گیارہ[۱۱] مرتبہ درود شریف پڑھیں جس کی تسخیر مطلوب ہو اس کا تصور کریں۔

(۵) سورۃ یوسف روزانہ پڑھیں اور ہر لفظ یوسف پر اکتالیس[۴۱] مرتبہ یَا عَزِیْزُ پڑھیں۔

(٦) اَللّٰهُ الصَّمَدُ کی زکوٰۃ ادا کریں وہ اس طرح کہ چہار شنبہ کی رات سے تین ۳ رات میں ایک لاکھ پورا کریں، پہلی رات کو بتیس ہزار، دوسری رات تینتیس ہزار، تیسری رات کو پینتیس ہزار بار پڑھے اس کے بعد روزانہ گیارہ ۱۱ مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، گیارہ ۱۱ مرتبہ درود شریف، گیارہ ۱۱ مرتبہ استغفار پھر گیارہ ۱۱ مرتبہ تسبیح اللہ الصمد پڑھے پھر یہ عمل ناغہ نہ ہو۔ یہ عمل مسخرات کے لئے عجیب ہے۔

(٧) روزانہ ایک سو ۱۰۰ مرتبہ حسب ذیل آیات پڑھے اور اگر تاجر دکان میں چسپاں کرے اور گھر والے قلعے میں اس کو لکھ کر رکھیں تو برکت ہوگی۔

قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ. تُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ يَا رَحْمٰنَ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَرَحِيْمَهُمَا تُعْطِيْهِمَا مَنْ تَشَآءُ وَتَمْنَعُهُمَا مَنْ تَشَآءُ اِرْحَمْنِيْ رَحْمَةً تُغْنِيْنِيْ بِهَا عَنْ رَحْمَةِ مَنْ سِوَاكَ۔

(٨) يَا اِلٰهَ الْاٰلِهَةِ الرَّفِيْعُ جَلَالُهٗ يَا اِلٰهُ روزانہ صبح کو گیارہ ۱۱ بار پڑھیں اول و آخر درود شریف تین تین مرتبہ پڑھیں۔

(٩) يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ لَا تَكِلْنِيْ اِلٰى نَفْسِيْ وَلَا اِلٰى اَحَدٍ مِّنْ خَلْقِكَ طَرْفَةَ عَيْنٍ وَّاَصْلِحْ لِيْ شَاْنِيْ كُلَّهٗ۔ پہلے اس کی زکوٰۃ ادا کریں کہ تین ۳ دن روزہ رکھیں اور ہر دن اس کو تین ہزار ۳۰۰۰ مرتبہ پڑھیں۔ اول و آخر ایک سو ۱۰۰ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

(١٠) اگر کسی کو سفر کرنا ہو اور اپنی کوئی ضرورت پوری کرنا ہو تو دو رکعت نفل پڑھے پھر آیت وَلَمَّا دَخَلُوْا مِنْ حَيْثُ اَمَرَهُمْ اَبُوْهُمْ مَا كَانَ يُغْنِيْ عَنْهُمْ مِّنَ اللّٰهِ مِنْ شَيْءٍ اِلَّا حَاجَةً فِيْ نَفْسِ يَعْقُوْبَ قَضٰىهَا بلا تعداد پڑھے اور ساتھ یہ آیت بھی پڑھے۔ وَتَمَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ صِدْقًا وَّعَدْلًا اور جب اس کے پاس جائے تو ان آیات کو پڑھتا جائے اور جب وہاں جاکر بیٹھے تو دل میں ان آیات کو پڑھتا جائے، انشاء اللہ ضرورت پوری ہوگی۔



(١١) يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ بعد سنت فجر ۴۱ مرتبہ پڑھیں، اول و آخر تین ۳ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

(١٢) نمازِ فجر کے بعد طلوع شمس سے پہلے تین ۳ مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے، تسخیر کے لئے مفید ہے، اول و آخر درود شریف پڑھیں

(١٣) يَا وَدُوْدُ يَا رَءُوْفُ يَا رَحِيْمُ بعد نماز عشاء اس کی تین ۳ تسبیح پڑھیں اول و آخر تین ۳ مرتبہ درود شریف مہینہ کی پہلی جمعرات سے پڑھیں، گیارہ ۱۱ دن یہ عمل کریں، جس مقصد کے لئے پڑھیں گے وہ پورا ہوگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

(١٤) سُوْرَةُ وَالضُّحٰى روزانہ سو ۱۰۰ مرتبہ پڑھیں اول و آخر درود شریف پڑھیں فتوحات کے دروازے کھلیں گے

(١٥) بعد نمازِ جمعہ سلام کے بعد يَا رَحِيْمُ يَا وَدُوْدُ يَا مُبْدِئُ يَا مُعِيْدُ اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ وَبِطَاعَتِكَ عَنْ مَعْصِيَتِكَ سات مرتبہ پڑھیں اور اول و آخر درود شریف پڑھیں۔

(١٦) سورج طلوع ہونے کے پانچ منٹ بعد سورج کی طرف رخ کرے اور اس کو دیکھے اور سورۃ رحمٰن پڑھنا شروع کرے جب فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ پر پہنچے تو شہادت کی انگلی سے سورج کی طرف اشارہ کرے یہاں تک کہ سورۃ ختم کرے۔ ایک چلّہ اس طرح کریں اس کے لئے بہتر یہ ہے کہ کسی میدان میں چلا جائے جہاں سورج طلوع کے فوراً بعد نظر آئے۔

